تحقیقاتِ نادرہ پر مشتمل عظیم الشان فقہی انسائیکلوپیڈیا

# فتاوٰی رضویہ

## العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ



جلد 14

مع تخریج وترجمہ عربی عبارات

تصنیف لطیف:۔ اعلٰی حضرت، مجدد امام احمد رضا علیہ الرحمہ

ALAHAZRAT NETWORK

اعلحضرت نیٹ ورک

www.alahazratnetwork.org

مَن یُّرِدِ اللہُ بِہٖ خَیرًا یُّفَقِّہْہُ فِی الدِّیْنِ

# العطایا النبویۃ فی الفتاوی الرضویۃ

مع تخریج و ترجمہ عربی عبارات

## جلد چہاردہم (۱۴)



تحقیقاتِ نادرہ پر مشتمل چودھویں صدی کا عظیم الشان
فقہی انسائیکلوپیڈیا

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ العزیز

۱۲۷۲ھ ——— ۱۳۴۰ھ

۱۸۵۶ء ——— ۱۹۲۱ء

رضا فاؤنڈیشن ○ جامعہ نظامیہ رضویہ

اندرون لوہاری دروازہ لاہور ۸ پاکستان (۵۴۰۰۰)

فون نمبر ۷۶۵۷۳۱۴

نام کتاب ——— فتاوٰی رضویہ جلد چہاردہم

تصنیف ——— شیخ الاسلام امام احمد رضا قادری بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ

فیضانِ کرامت ——— مفتی اعظم پاکستان حضرت علامہ مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ

سرپرستی ——— مولانا صاحبزادہ محمد عبدالمصطفٰی ہزاروی ناظم اعلٰی جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور و شیخوپورہ

اہتمام ——— مولانا صاحبزادہ قاری نصیر احمد ہزاروی ناظم شعبۂ نشر و اشاعت " " " " " " "

ترجمہ عربی عبارات ——— علامہ مفتی محمد خاں قادری، لاہور

پیش لفظ ——— حافظ محمد عبدالستار سعیدی ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

ترتیب فہرست ——— " " " " " " " " "

مقدمہ ——— حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

تخریج و تصحیح ——— مولانا نذیر احمد سعیدی ، مولانا محمد اکرام اللہ بٹ

کتابت ——— محمد شریف گل، کرٹیال کلاں (گوجرانوالہ)

پیسٹنگ ——— مولانا محمد منشا تابش قصوری معلم شعبۂ فارسی جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

صفحات ——— ۷۱۲

اشاعت ——— جمادی الاخرٰی ۱۴۱۹ھ / ستمبر ۱۹۹۸ء

مطبع ———

ناشر ——— رضا فاؤنڈیشن، جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور

قیمت ———




## ملنے کے پتے

○

○ رضا فاؤنڈیشن، جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور

۰۰-۹۳۱۵۳۰۰/۳۰۰

۷۶۶۵۷۷۲

○ مکتبۂ اہلسنت جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور

○ ضیاء القرآن پبلیکیشنز، گنج بخش روڈ، لاہور

○ شبیر برادرز، ۴۰ بی، اردو بازار، لاہور

# اجمالی فہرست


پیش لفظ ———— ۵

مقدمہ ———— ۹

کتاب السیر ———— ۱۰۱




## فہرست رسائل


- اعلام الاعلام ———— ۱۰۵
- نابغ النور ———— ۱۴۱
- دوام العیش ———— ۱۷۳
- ردّ الرفضۃ ———— ۲۴۹
- المبین ختم النبیین ———— ۳۳۱
- المحجۃ المؤتمنۃ ———— ۴۱۹
- انفس الفکر ———— ۵۴۵

# رموز

محقق : علامہ کمال الدین ابن ہمام صاحب فتح القدیر

ح : علامہ محمد ابراہیم بن محمد الحلبی صاحب غنیۃ المستملی

ش : علامہ محمد امین ابن عابدین الشامی صاحب رد المحتار

ط : علامہ سید احمد الطحطاوی صاحب حاشیۃ الدر المختار و حاشیہ مراقی الفلاح

الدر : الدر المختار ، علامہ محمد علاء الدین الحصکفی

الدرر : الدرر شرح الغرر ، ملا خسرو علامہ محمد بن فراموز

بحر : البحر الرائق ، علامہ زین الدین ابن نجیم

ہندیہ : فتاوٰی عالمگیری ، جماعت علمائے احناف



نہر : النہر الفائق ، سراج الدین عمر بن نجیم

فتح : فتح القدیر ، علامہ کمال الدین ابن ہمام

غنیہ : غنیۃ المستملی ، علامہ محمد ابراہیم بن محمد الحلبی

حلیہ : حلیۃ المحلی ، ابن امیر الحاج

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# پیش لفظ



الحمدللہ ! اعلیٰحضرت امام المسلمین مولانا الشاہ احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے خزائن علمیہ اور ذخائر فقہیہ کو جدید انداز میں عصرِ حاضر کے تقاضوں کے عین مطابق منظرِ عام پر لانے کے لئے دار العلوم جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں رضا فاؤنڈیشن کے نام سے جو ادارہ مارچ ۱۹۸۸ء میں قائم ہوا تھا وہ انتہائی کامیابی اور برق رفتاری سے مجوزہ منصوبہ کے ارتقائی مراحل کو طے کرتے ہوئے اپنے ہدف کی طرف بڑھ رہا ہے۔ اب تک یہ ادارہ امام احمد رضا کی متعدد تصانیف شائع کرچکا ہے مگر اس ادارے کا عظیم ترین کارنامہ العطایا النبویہ فی الفتاوی الرضویہ المعروف بہ فتاوٰی رضویہ کی ترجمہ وتخریج کے ساتھ عمدہ خوبصورت انداز میں اشاعت ہے۔ فتاوٰی مذکورہ کی اشاعت کا آغاز شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ / مارچ ۱۹۹۰ء میں ہوا تھا اور بفضلہٖ تعالٰی جل مجدہٗ وبعنایۃ رسولہ الکریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم تقریباً نو ۹ سال کے مختصر عرصہ میں یہ چودھویں جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے، اس سے قبل کتاب الطہارۃ، کتاب الصلوٰۃ، کتاب الجنائز، کتاب الزکوٰۃ، کتاب الصوم، کتاب الحج، کتاب النکاح، کتاب الطلاق، کتاب الایمان اور کتاب الحدود والتعزیر پر مشتمل تیرہ ۱۳ جلدیں شائع ہوچکی ہیں جن کی تفصیل سنین، مشمولات اور مجموعی صفحات کے اعتبار سے حسبِ ذیل ہے:

| جلد | عنوان | جواباتِ اسئلہ | تعدادِ رسائل | سنینِ اشاعت | صفحات |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی جلد | کتاب الطہارۃ | ۲۲ | ۱۱ | شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ — مارچ ۱۹۹۰ء | ۸۳۸ |
| دوسری 〃 | 〃 | ۳۳ | ۷ | ربیع الثانی ۱۴۱۲ — نومبر ۱۹۹۱ | ۷۱۰ |
| تیسری 〃 | 〃 | ۵۹ | ۶ | شعبان المعظم ۱۴۱۲ — فروری ۱۹۹۲ | ۷۵۶ |
| چوتھی 〃 | 〃 | ۱۳۲ | ۵ | رجب المرجب ۱۴۱۳ — جنوری ۱۹۹۳ | ۷۶۰ |
| پانچویں 〃 | کتاب الصلوٰۃ | ۱۴۰ | ۶ | ربیع الاول ۱۴۱۴ — ستمبر ۱۹۹۳ | ۶۹۲ |
| چھٹی 〃 | 〃 | ۴۵۷ | ۴ | ربیع الاول ۱۴۱۵ — اگست ۱۹۹۴ | ۷۳۶ |
| ساتویں 〃 | 〃 | ۲۶۹ | ۷ | رجب المرجب ۱۴۱۵ — دسمبر ۱۹۹۴ | ۷۲۰ |
| آٹھویں 〃 | 〃 | ۳۳۷ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۶ — جون ۱۹۹۵ | ۶۶۴ |
| نویں 〃 | کتاب الجنائز | ۲۷۳ | ۱۳ | ذیقعدہ ۱۴۱۶ — اپریل ۱۹۹۶ | ۹۴۶ |
| دسویں 〃 | کتاب الزکوٰۃ، صوم، حج | ۳۱۶ | ۱۶ | ربیع الاول ۱۴۱۷ — اگست ۱۹۹۶ | ۸۳۲ |
| گیارھویں 〃 | کتاب النکاح | ۴۵۹ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۸ — مئی ۱۹۹۷ | ۷۳۶ |
| بارھویں 〃 | کتاب النکاح، طلاق | ۳۲۸ | ۳ | رجب المرجب ۱۴۱۸ — نومبر ۱۹۹۷ | ۶۸۸ |
| تیرھویں 〃 | کتاب الطلاق، ایمان اور حدود و تعزیر | ۲۹۳ | ۲ | ذیقعدہ ۱۴۱۸ — مارچ ۱۹۹۸ | ۶۸۸ |



## چودھویں جلد

یہ جلد فتاوٰی رضویہ قدیم جلد ششم مطبوعہ سُنّی دارالاشاعت مبارکپور اعظم گڑھ بھارت کے آغاز سے صفحہ ۱۶۹ تک ۲۳۹ سوالوں کے جوابات پر مشتمل ہے۔ اس جلد کی عربی و فارسی عبارات کا ترجمہ فاضلِ شہیر مصنفِ کتبِ کثیرہ حضرت علامہ مفتی محمد خاں قادری مہتمم جامعہ اسلامیہ لاہور نے کیا ہے، اس سے قبل چھٹی، ساتویں، آٹھویں اور دسویں جلد بھی علامہ موصوف کے ترجمہ کے ساتھ شائع ہوچکی ہیں۔ پیشِ نظر جلد بنیادی طور پر کتاب السیر کے مباحثِ جلیلہ پر مشتمل ہے تاہم متعدد ابواب فقہیہ وکلامیہ وغیرہ کے مسائل ضمناً زیرِ بحث آئے ہیں، مسائل ورسائل کی مفصل فہرست کے علاوہ مسائل ضمنیہ کی الگ فہرست بھی قارئین کرام کی سہولت کے لئے تیار کردی گئی ہے، انتہائی وقیع اور گرانقدر تحقیقات و تدقیقات پر مشتمل مندرجہ ذیل سات رسائل بھی اس جلد کی زینت ہیں،

(۱) اعلام الاعلام بان ھندوستان دار الاسلام (۱۳۰۶ھ)

اس بات کا ثبوت کہ ہندوستان دار الاسلام ہے۔

(۲) نابغ النور علٰی سوالات جبلفور (۱۳۳۹ھ)

ترکِ موالات سے متعلق چند اہم سوالات کا جواب۔

(۳) دوام العیش فی الائمۃ من قریش (۱۳۳۹ھ)

خلافت شرعیہ کے لئے شرط قرشیت کا مدلل ثبوت۔

(۴) ردّ الرفضۃ (۱۳۲۰ھ)

تبرائی رافضیوں کا ردِّ بلیغ۔

(۵) المبین ختم النبیین (۱۳۲۶ھ)

حضور اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے خاتم جمیع انبیاء و مرسلین ہونے کا روشن بیان۔

(۶) المحجۃ المؤتمنۃ فی اٰیۃ الممتحنۃ (۱۳۳۹ھ)

تحریکِ خلافت اور غیر مسلموں سے ترکِ موالات پر بحث۔



(۷) انفس الفکر فی قربان البقر (۱۲۹۸ھ)

گاؤکشی کے معاملہ میں مفصل تحقیقات اور ہندؤوں کے شبہات کا ازالہ۔

مذکورہ بالا سات رسائل میں سے دو رسالے نابغ النور اور المبین پہلے سے فتاوی رضویہ قدیم جلد ششم میں موجود تھے جبکہ آخر الذکر رسالہ انفس الفکر فتاوی رضویہ قدیم جلد ہشتم کتاب الاضحیہ میں شامل تھا مگر اس کے مباحث جلیلہ کتاب السیر سے زیادہ مطابقت رکھتے ہیں لہذا اس کو جلد ہذا میں شامل کردیا گیا، باقی چاروں رسائل اس سے قبل فتاوی رضویہ میں شامل نہ تھے موضوع کی مناسبت کے پیشِ نظر ان کو اس جلد کی زینت بنانے کا فیصلہ کیا گیا، رسالہ انفس الفکر کے متصل بعد جلد ہشتم قدیم میں مذکور ہندوستان میں گاؤکشی کے بارے میں نو مسائل بھی اس جلد میں منتقل کردئے گئے ہیں، اس طرح رسالہ انفس الفکر سمیت صفحہ ۴۴۳ تا ۴۵۹ تقریباً سولہ صفحات کو جلد ہشتم قدیم سے نکال کر جلد ہذا میں شامل کیا گیا۔ رسالہ انفس الفکر کے حوالے سے مصنف علیہ الرحمۃ کی خداداد فقہی بصیرت پر صدر الشریعہ مصنفِ بہار شریعت مولانا امجد علی اعظمی کا تبصرہ اہم وضاحت کے عنوان سے رسالہ مذکورہ کے حاشیہ میں دے دیا گیا ہے۔

ہندوستان میں گاؤکشی کے بارے میں مسلم لیگ ضلع بریلی کی طرف سے بھیجے گئے استفتاء کا جناب نواب مرزا صاحب کی طرف سے تحریر کردہ جواب بھی پیشِ نظر جلد کے صفحہ ۵۵۸ پر ذکر کردیا گیا ہے جس کی

مصنف علیہ الرحمۃ نے تصدیق فرمائی تھی۔

مندرجہ ذیل تین رسائل دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے اس جلد میں شامل نہیں کئے جا سکے باوجودیکہ ان کا تعلق کتاب السیر سے ہے:

- المجل المسدد ان ساب المصطفیٰ مرتد
- الباسقۃ اللمعاعلی ساعد من نطق بالکفر طوعا
- المقال الباھر منکر الفقہ کافر

نوٹ: پیر طریقت، رہبر شریعت حضرت مولانا الحاج پیر سید محمد معروف حسین عارف نوشاہی قادری بانی ورلڈ اسلامک مشن و سرپرست اعلیٰ مرکزی جمعیت تبلیغ اسلام (یو۔ کے) اس عظیم الشان منصوبے کے آغاز سے لے کر اب تک ہر اعتبار سے مسلسل اور بھرپور تعاون فرما رہے ہیں جس سے دین اسلام اور مسلک حق اہل سنت وجماعت سے ان کی محبت نیز اعلیحضرت عظیم المرتبت امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت کا پتا چلتا ہے، موصوف کی مساعی جمیلہ للہیت اور اراکین ادارہ کی حوصلہ افزائی کے پیش نظر بجا طور پر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس ادارہ کو قبلہ پیر صاحب کی مکمل سرپرستی حاصل ہے جس پر تمام اراکین ادارہ صمیم قلب سے آپ کے شکر گزار ہیں۔



حافظ محمد عبد الستار سعیدی
ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ
لاہور

جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ
ستمبر ۱۹۹۸ء

# مقدمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥

نحمدہٗ ونصلی ونسلم علیٰ رسولہ الکریم وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین



امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ کا علم وفضل، تبحر، وسعت نظری، فکر ونظر کی گہرائی، پچاس سے زیادہ علوم میں مہارت، یہ وُہ امور ہیں جو کسی بھی باخبر شخصیت سے مخفی نہیں ہیں۔ رضا فاؤنڈیشن لاہور کی طرف سے ترتیب جدید کے ساتھ فتاوٰی رضویہ کی تیرہ جلدیں منظر عام پر آچکی ہیں، ان میں پُرانی پانچ جلدیں پیش کی جاسکی ہیں، امید ہے کہ پچیس تیس جلدوں میں پورا فتاوٰی مکمل ہوسکے گا، اس کا مطالعہ کرنے کے بعد کوئی صاحبِ علم امام احمد رضا کے تبحر علمی کا انکار نہیں کرسکتا۔

امام احمد رضا بریلوی کے علم وقلم نے نہ صرف مسلمانوں کے ایمان اور عقائد کی حفاظت کی انھیں زندگی میں پیش آنے والے عبادات ومعاملات کے احکام سے آگاہ کیا بلکہ انھیں باوقار زندہ رہنے کا اسلامی طریقہ بھی سکھایا، وُہ سیاسی لیڈر نہ تھے لیکن وقت آنے پر اُنھوں نے قرآن وحدیث اور فقہ حنفی کی روشنی میں مسلمانوں کی صحیح راہنمائی کی جس کے نتیجے میں ملتِ اسلامیہ کا سفینہ ساحلِ مراد پر جالگا اور دنیا کے نقشے پر پاکستان معرضِ وجود میں آگیا۔

پاکستان کے قابلِ صد فخر سپوت اور نامور مسلمان سائنس دان جناب ڈاکٹر عبدالقدیر خاں نے ایٹمی دھماکوں سے چند دن قبل ۲۴ مئی ۱۹۹۸ء کو درج ذیل بیان جاری کیا:

"آج سے سَو سال قبل جب انگریز ہندوؤں کے ساتھ ساز باز کرکے ہند کی معیشت پر قابض

ہوئے تو مسلمانوں کے تشخص اور تعلیمی نظام کو زبردست دھچکا لگا۔ استعماری طاقتوں کے مذموم عزائم کی بدولت مذہبی قدریں زوال پذیر ہونے لگی تھیں۔

اس پُر آشوب دور میں اللہ رب العزت نے برصغیر کے مسلمانوں کو امام احمد رضا جیسی باصلاحیت اور مدبرانہ قیادت سے نوازا جس کی تصانیف، تالیفات اور تبلیغی کاوشوں نے شکست خوردہ قوم میں ایک فکری انقلاب بپا کردیا۔

امام صاحب کی شخصیت جذبۂ عشقِ رسول (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) سے لبریز تھی، آپ کی ساری زندگی کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ بات وثوق سے کہی جاسکتی ہے کہ آپ کی ذات نبی کریم سے وفاشعاری کا نشان مجسم تھی۔[۱]

بیسویں صدی عیسوی کے دوسرے اور تیسرے عشرے میں کئی ایسی تحریکیں چلیں جن میں واضح طور پر محسوس ہوتا تھا کہ مسلمان اپنا تشخص کھو کر ہندو مت میں مدغم ہوجائیں گے۔ انگریز تاجر بن کر ہندوستان آیا اور اپنی سازشوں سے یہاں کا حکمران بن بیٹھا، ۱۹۱۴ء میں پہلی جنگِ عظیم شروع ہوئی، حکومتِ برطانیہ نے بے شمار ہندوستانیوں کو اس وعدے پر فوج میں بھرتی کرکے جنگ کی بھٹی میں جھونک دیا کہ فتح کے بعد ہندوستان آزاد کردیا جائے گا، مسٹر گاندھی اور مولانا محمد علی جوہر نے فوجی بھرتی کی بھرپور حمایت کی، دو لاکھ کے قریب مسلمان اور ہندو فوج میں بھرتی ہوئے، عظیم اسلامی ملک ترکی کو شکست ہوئی، فتح مکہ کے بعد انگریز اپنے وعدے سے منحرف ہوگیا، مسٹر گاندھی نے انھیں سزا دینے کے لئے "مسئلۂ خلافت" کھڑا کردیا جس کا مطلب یہ تھا کہ ترکی کا سلطان اسلامی خلیفہ ہے، اس کی خلافت کو ختم کرنا اسلام پر حملہ کرنے کے مترادف ہے، کتنی عجیب بات تھی کہ وہ گاندھی جو ہندوستان میں مسلمانوں کو ایک انچ زمین دینے پر تیار نہ تھا وہ عالمی سطح پر مسلمانوں کی خلافت بحال کرنے کا نعرہ لگا رہا تھا۔



پھر اسی تحریک کو تحریک "ترکِ موالات" بنادیا گیا جس کا مطلب یہ تھا کہ مسلمان ہندوؤں کے ساتھ مل کر انگریز کا ہر قسم کا بائیکاٹ کریں، ان کی ملازمت چھوڑیں، ان کی دی ہوئی جاگیریں واپس کردیں، مسلمانوں کے کالجوں کو ملنے والی گرانٹ واپس کردیں، غرض یہ کہ ان سے کسی قسم کا تعلق نہ رکھیں، افسوسناک صورت یہ تھی کہ گاندھی لیڈر تھا اور مسلمانوں کے بڑے بڑے لیڈر دست بستہ اس کے پیچھے چل رہے تھے، ہندوؤں کی خوشنودی کے لئے گائے کی قربانی کی ممانعت کے فتوے دیئے جارہے تھے، مسجدوں کے

---

[۱] ہینڈ بل شائع کردہ ادارہ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی ص ۲-۳

منبروں پر گاندھی ایسے مشرک کو بٹھا کر اس کی تقریریں کرائی جارہی تھیں، مختصر یہ کہ ہندو مسلم اتحاد کے لئے پوری طرح راہ ہموار کی جاچکی تھی۔

دوسری طرف لیڈروں کی نگاہ سے یہ حقیقت یکسر پوشیدہ تھی کہ انگریز کے اس ملک سے چلے جانے کے بعد اقتدار لازمی طور پر ہندوؤں کو ملے گا جو ہندوستان میں غالب اکثریت میں تھے، مسلمانوں کو کیا فائدہ پہنچتا؟ انھیں یہی فرق پڑتا کہ پہلے انگریز حکمران تھے جو اہلِ کتاب ہونے کا دعویٰ کرتے تھے بعد میں ہندوؤں کی حکومت ہوتی جو مشرک تھے اور کسی آسمانی کتاب کو نہ مانتے تھے، ہندوؤں نے حکومت نہ ہوتے کے باوجود شُدھی اور سنگھٹن تحریکوں کے ذریعے مسلمانوں کو ہندو بنانے کے لئے ہر حربہ استعمال کر ڈالا تھا جب انھیں حکومت مل جاتی تو وہ کیا کچھ نہ کرتے؟ اس دور میں اس حقیقت کا ادراک سب سے پہلے امام احمد رضا بریلوی نے کیا اور بسترِ علالت سے "المحجة المؤتمنة" کتاب لکھ کر ہندو مسلم اتحاد کی کوششوں پر کاری ضرب لگائی اور قومِ مسلم میں نئی روح پھونک دی، یہ کتاب تحریکِ پاکستان کی خشتِ اول کی حیثیت رکھتی ہے، یہ کتاب فتاویٰ رضویہ کی چودھویں جلد میں شامل کر دی گئی ہے، اربابِ حکومت، ماہرینِ تعلیم اور تاریخِ پاکستان کے محققین کو اس کا مطالعہ کرنا چاہیے۔



مولانا کوثر نیازی لکھتے ہیں؛

"امام احمد رضا گاندھی کے بچھائے ہوئے اس دامِ ہمرنگِ زمین کو خوب دیکھ رہے تھے، انھوں نے متحدہ قومیت کے خلاف اس وقت آواز اٹھائی جب اقبال اور قائدِ اعظم بھی اس کی زلف گرہ گیر کے اسیر تھے، دیکھا جائے تو دو قومی نظریہ کے عقیدے میں امام احمد رضا مقتدا ہیں اور یہ دونوں حضرات مقتدی۔ پاکستان کی تحریک کو کبھی فروغ نہ ہوتا اگر امام احمد رضا سالوں پہلے مسلمانوں کو ہندوؤں کی چالوں سے باخبر نہ کرتے"۔[۱]

امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ کا موقف یہ تھا کہ موالات دوستی کو کہتے ہیں، مسلمان کے دل میں کسی بھی کافر کی دوستی نہیں ہونی چاہیے خواہ وہ انگریز ہو یا ہندو، تحریکِ ترکِ موالات کے حامی انگریز کی دوستی ہی نہیں اس کے ساتھ معاملات کرنے سے بھی منع کرتے تھے، دوسری طرف ہندو کی دوستی میں اس قدر آگے بڑھ گئے تھے کہ اتحاد کی کوشش کر رہے تھے۔

امام احمد رضا بریلوی نے تحریکِ خلافت اور تحریکِ ترکِ موالات کی مخالفت کی اور اختلاف کی

---

[۱] کوثر نیازی: امام احمد رضا خاں بریلوی ایک ہمہ جہت شخصیت معارف نعمانیہ لاہور ص ۱۵-۱۴

ایک وجہ یہ بھی تھی کہ ان تحریکوں میں گاندھی ایسا مشرک لیڈر تھا اور مسلمان لیڈر اس کے مقتدی تھے، اس میل جول اور اتحاد کا اثر ہندوؤں پر تو کچھ نہ ہوتا البتہ مسلمان اپنے دین سے ہاتھ دھو بیٹھتے، اس موقع پر امام احمد رضا بریلوی نے ڈنکے کی چوٹ پر اس اتحاد کی مخالفت کی، اور اتحاد کرنے والے علماء اور لیڈروں کو فرقۂ گاندھویہ کا لقب دے کر ان کی شدید مخالفت کی، چونکہ امام احمد رضا بریلوی اور ان کے ہم مسلک علماءِ اہلسنت کا حلقۂ اثر بہت وسیع تھا اس لئے ان کے مخالفین ابوالکلام آزاد وغیرہ کی بڑی کوشش تھی کہ وہ بھی ہمارے ساتھ تحریکوں میں شریک ہو جائیں۔

ایک شوشہ یہ چھوڑا گیا کہ ترکی کی حکومت چونکہ خلافت شرعیہ ہے اس لئے جو اس کی حمایت نہیں کرتا وہ کافر ہے، امام احمد رضا بریلوی سے اس سلسلے میں جب استفتاء کیا گیا تو آپ نے فرمایا کہ جہاں تک خیر خواہی کا تعلق ہے وہ تو دل سے ہر مسلمان کے لئے فرض ہے، اس میں قریشی ہونا شرط نہیں ہے البتہ خلافت شرعیہ کے لئے دیگر شرائط کے علاوہ ایک شرط قریشی ہونا ہے، اس مسئلے پر آپ نے ایک رسالہ تحریر فرمایا جس کا نام ہے:

"دوام العیش فی الائمۃ من قریش"



یہ رسالہ آپ کی وفات کے بعد چھپا، اس کی اشاعت سے انگریز کو فائدہ پہنچانا مقصود ہوتا تو آپ کی ظاہری زندگی میں شائع کیا جاتا۔

## انگریز نوازی کا الزام

یہ وہ حالات تھے جن کی بناء پر مخالفین نے امام احمد رضا پر انگریز نوازی کا الزام لگایا، جس کا حقیقت کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے۔

نوائے وقت کے مشہور کالم نویس میاں عبدالرشید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ لکھتے ہیں:

"ان دنوں چونکہ سارے پریس پر ہندوؤں کا قبضہ تھا اس لئے حضرت احمد رضا خاں بریلوی اور آپ کے ہم خیال لوگوں کے خلاف سخت پروپیگنڈا کیا گیا اور بدنام کرنے کی مہم چلائی گئی، لیکن تاریخ نے ان ہی حضرات کے حق میں فیصلہ دے دیا، اب باطل پراپیگنڈے کا طلسم ٹوٹ رہا ہے اور حق کھل کر سامنے آ رہا ہے۔" [1]

---

[1] میاں عبدالرشید: پاکستان کا پس منظر اور پیش منظر (ادارۂ تحقیقات پاکستان لاہور) ص ۱۲۰

مشہور سکالر مولانا کوثر نیازی لکھتے ہیں،

"ایک ایسا مردِ مومن جسے انگریزی سامراج سے اتنی نفرت ہو کہ وہ اس کی کچہری میں جانے کو حرام سمجھتا ہو، جو مقدمہ قائم ہو جانے کے باوجود اس کی عدالت میں نہ گیا ہو، جو خط لکھتا ہو تو کارڈ اور لفافے کی اُلٹی طرف پتہ لکھتا ہو تاکہ انگریز بادشاہ اور ملکہ کا سر نیچا نظر آئے، جس نے اپنی وفات سے دو گھنٹے پہلے یہ وصیت کی ہو کہ اس دالان سے ڈاک میں آئے ہوئے وہ تمام خطوط جن پر ملکہ اور بادشاہ کی تصویر ہے اور روپے پیسے جن پر یہ تصویریں ہیں سب باہر پھینک دیے جائیں تاکہ فرشتہ ہائے رحمت کو آنے میں دشواری نہ ہو۔

جس نے نعت گوئی میں بھی کسی کو نمونہ مانا اور اسے سلطانِ نعت گویاں قرار دیا تو حضرت مولانا کفایت علی کافی تھے جنھوں نے ۱۸۵۷ء کی جنگِ آزادی میں انگریزوں کے خلاف جہاد کا فتویٰ دیا، اس سلسلے میں باقاعدہ جدوجہد کی اور ۱۸۵۸ء میں مراد آباد کے چوک میں انھیں برسرِ عام پھانسی دے دی (مقصد یہ کہ امام احمد رضا (علیہ الرحمۃ) انگریز نواز ہوتے تو انگریز کے اتنے بڑے دشمن کو اپنا آئیڈیل نہ بناتے ۱۲ قادری)

اس کے بارے میں یہ کہنا کہ وہ انگریز کا حامی تھا ایسا ہی ہے جیسے کوئی کہے سورج ظلمت، پھول بدبو، چاند گرمی، سمندر خشکی، بہار جھڑ، صبا صرصر، پانی حدت، ہوا حبس اور حکمت جہالت کا دوسرا نام ہے ؎

پاپوش میں لگائی کرن آفتاب کی
جو بات کی خدا کی قسم لاجواب کی[1]"

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ کی حیاتِ مبارکہ وہ شفاف آئینہ ہے جس پر انگریز نوازی کا کوئی داغ نہیں۔ انھوں نے، اُن کے صاحبزادوں اور تلامذہ و خلفاء نے کبھی انگریز سے تعلق نہ رکھا، ان میں سے کسی کو انگریز نے شمس العلماء وغیرہ کا خطاب نہ دیا، نہ ان میں سے کسی نے انگریز سے جاگیر حاصل کی، آج انڈیا آفس لائبریری کا ریکارڈ اوپن ہو چکا ہے جس کا تعلق پاک و ہند کی تحریک آزادی سے ہے کہیں سے تو انگریز دوستی کا ثبوت ملے۔

اس کے برعکس یہ حقیقت کوئی رازِ سربستہ نہیں رہی کہ تحریک ریشمی رومال کا راز کس نے طشت ازبام

---

[1] کوثر نیازی: امام احمد رضا ہمہ جہت شخصیت ص ۱۶

کیا؛ اور کس کی اطلاع پر جنود ربانیہ کے زعماء مولوی محمود حسن وغیرہ کو گرفتار کر کے جزیرہ مالٹا میں قید کیا گیا؟ مولوی تاج محمود امروٹی کے صاحبزادے اور سندھ کے سیاسی لیڈر مولوی محمد شاہ امروٹی نے بستر مرگ پر پڑے ہوئے بیان دیا کہ مولوی اشرف تھانوی نے ان تمام منصوبوں کی اطلاع اپنے بھائی مظہر علی کو پہنچائی جو سی آئی ڈی کے افسر اعلیٰ تھے، انھوں نے انگریز حکومت کو اطلاع پہنچادی[1] اور مولوی شبیر احمد عثمانی نے صاف اعتراف کیا کہ بعض لوگوں کو یہ کہتے ہوئے سُنا گیا کہ تھانوی صاحب کو انگریز حکومت کی طرف سے چھ سو روپے ماہانہ ملا کرتے تھے[2]

کیا یہ ثابت کیا جاسکتا ہے کہ امام احمد رضا کے بھی انگریز حکومت کے ساتھ اس قسم کے تعلقات تھے یا انھوں نے حکومتِ وقت سے مفاد حاصل کیا؟ وہ تو انگریز دورِ حکومت میں مسلم اُمہ کو جگاتے ہوئے فرماتے ہیں:

ع سونے والو! جاگتے رہیو، چوروں کی رکھوالی ہے

## تشدّد کا الزام

امام احمد رضا بریلوی اخلاص اور للّٰہیت کا پیکر تھے، انھوں نے قرآن و حدیث اور ائمہ اسلام کے ارشادات کی روشنی میں بغیر کسی رو رعایت کے فتوے صادر کیے، روافض اور قادیانیوں کے خلاف آپ کے فتووں کو دیوبندی مکتبِ فکر کے لوگ بھی اپنی تائید اور حمایت کے ساتھ شائع کرتے ہیں اور انھیں تحسین کی نگاہ سے دیکھتے ہیں، پھر کیا وجہ ہے کہ علمائے دیوبند کے خلاف انکے فتووں کو قابلِ التفات نہ گردانا جائے؟

دراصل بات یہ ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی تعظیم و تکریم ضروریاتِ دین میں سے ہے اور آپ کی گستاخی اور توہین کفر ہے، اس پر بریلوی دیوبندی دونوں متفق ہیں۔

مولوی حسین احمد مدنی لکھتے ہیں،

"حضرت مولانا گنگوہی ..... فرماتے ہیں کہ جو الفاظ موہم تحقیر حضور سرور کائنات علیہ السلام ہوں اگرچہ کہنے والے نے نیتِ حقارت نہ کی ہو، مگر ان سے بھی کہنے والا کافر ہوجاتا ہے۔[3]"

اختلاف اس وقت پیدا ہوا جب امام احمد رضا بریلوی نے علماءِ دیوبند کی بعض عبارات پر گرفت کی

---

[1] انجم لاشاری ماہنامہ شوٹائم، کراچی (شمارہ اپریل ۱۹۸۸ء) ص ۱۳۱

[2] مکالمۃ الصدرین (مطبوعہ دیوبند) ص ۱۰-۹

[3] حسین احمد مدنی، مولوی: الشہاب الثاقب ص ۵۷

اور انھیں حرمین شریفین کے علماء کے سامنے پیش کر کے ان سے دریافت کیا کہ یہ عبارات رسول گرامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شان میں گستاخی ہیں اور ان کا قائل کافر ہے یا نہیں؟ پینتیس ۳۵ علمائے حرمین شریفین نے فتویٰ دیا کہ یہ عبارات کفریہ ہیں اور ان کے قائل کافر ہیں، اب چاہیئے تو یہ تھا کہ ان چند سطری عبارات کو حذف کر دیا جاتا اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں توبہ کی جاتی، لیکن افسوس کہ ایسا نہ ہُوا، اور وہ کتابیں ان عبارات سمیت آج تک چھپ رہی ہیں، متحدہ پاک و ہند کے اڑھائی سو سے زیادہ علماء اور مشائخ نے اس فتوے کی تصدیق کی، دیکھئے الصوارم الہندیہ از مولانا حشمت علی خاں رضوی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

یہ فتویٰ علمائے دیوبند سے ذاتی مخاصمت کی بناء پر نہیں بلکہ ناموس مصطفیٰ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) کی حفاظت کی خاطر دیا تھا، مولوی مرتضیٰ حسن در بھنگی ناظم تعلیمات شعبۂ تبلیغ دار العلوم دیوبند اس فتویٰ کے بارے میں لکھتے ہیں:

> "اگر (مولانا احمد رضا) خان صاحب کے نزدیک بعض علمائے دیوبند واقعی ایسے ہی تھے جیسا کہ انھوں نے انھیں سمجھا تو خان صاحب پر ان علماء دیوبند کی تکفیر فرض تھی، اگر وہ ان کو کافر نہ کہتے تو خود کافر ہو جاتے۔"[1]



مولانا کوثر نیازی اس اختلاف اور اس کے پس منظر کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> "اصل جھگڑا یہاں سے چلا کہ اُن (علماء دیوبند) کے بعض اکابر کی خلاف احتیاط تحریروں کو امام رضا نے قابل اعتراض گردانا اور چونکہ معاملہ عظمتِ رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا تھا، توہین رسول صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی بنیاد پر انھیں فتووں کا نشانہ بنایا، دیکھا جائے تو یہی فتوے امام بریلوی اور ان کے مکتبِ فکر کے جداگانہ تشخص کا مدار ہیں، جس تشدد کی دُہائی دی جاتی ہے وہی ان کی ذات کی پہچان اور پُوری حیات کا عرفان ہے۔"[2]

حقیقت یہ ہے کہ امام احمد رضا بریلوی کے یہ فتوے کسی ذاتی یا گروہی مخاصمت کی بناء پر نہیں بلکہ سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظمت اور تقدس کے تحفظ کے لئے دیے جو ہر مسلمان کا فرض ہے، ان کے ایک مکتوب کا کچھ حصہ پیش کیا جاتا ہے جس کا ایک ایک لفظ ان کے دردِ دل کا آئینہ ہے، ڈیرہ غازی خاں کے مولانا غلام یٰسین رحمہ اللہ تعالےٰ کے نام ایک مکتوب میں فرماتے ہیں:

---

[1] مرتضیٰ حسن در بھنگی، مولوی: اشد العذاب ص ۱۴

[2] کوثر نیازی: امام احمد رضا ہمہ جہت شخصیت ص ۷

مولانا ! زمانہ غربتِ اسلام ہے بدأ الاسلام غریبا وسیعود کما بدأ فطوبیٰ للغرباء غربت کے لئے کسمپرسی لازم ہے، سُنّیوں میں عوام کی توجہ لہو ولعب وہزل کی طرف اور بد مذہب رافضی ہوں یا وہابی یا قادیانی یا آریہ یا نصارٰی، سب اپنے اپنے مذہب کی نصرت وحمایت اشاعت میں کمربستہ ہیں، مال سے اعمال سے اقوال سے، سُنّیوں کو کون پوچھتا ہے ؟ وقت ہی شیوعِ ضلالت کا ہے، ان کو اگر کوئی آدھی بات کے جامہ سے باہر ہوں، ماں باپ کو گالی دے اُس کے خُون کے پیاسے ہوں، اُس وقت تہذیب بالائے طاق رہتی ہے، ساری تہذیب اللہ عزّوجل اور حضور سیّدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے مقابل برتی جاتی ہے کہ ان کو مُنہ بھر کر گالیاں دینے والے، لکھ لکھ کر چھاپنے والے جو چاہیں بکیں، ان بکنے والوں کا نام ذرا بے تعظیمی سے لیا اور نا مہذب درشتگی کا خلعت عطا ہُوا، یہ حالتِ ایمان ہے، انّا للہ وانّا الیہ راجعون۔

ایسوں کے نزدیک تو معاذ اللہ قرآنِ عظیم بھی نا مہذب ہے فلا تطع کل حلاف مھین ھمّاز مشاءٍ بنمیم، منّاع للخیر معتدٍ اثیم، عتل بعد ذٰلک زنیم ، یٰایھا النبی جاھد الکفار والمنٰفقین واغلظ علیھم ، وقاتلوا الذین یلونکم من الکفار ولیجدوا فیکم غلظۃ ، ودّوا لو تدھن فیدھنون ، ولا تاخذکم بھما رأفۃ فی دین اللہ ۔ تقرّبوا الی اللہ ببغض اھل المعاصی والقوھم بوجوہ مقفھرّۃ ۔

بات یہ ہے کہ اللہ ورسول کی عزّت قلوب میں بہت کم ہوگئی ہے، ماں باپ کو بُرا کہنے سے دل کو درد پہنچتا ہے، تہذیب بالائے طاق رہتی ہے نہ اُس وقت اخوت واتحاد کا سبق یاد ہے، اللہ ورسول پر جو گالیاں برتی ہیں اُن سے دل پر مَیل بھی نہیں آتا، وہاں نیچری تہذیب آڑے آتی ہے، اللہ اسلام دے اور مسلمانوں کو توفیقِ خیر عطا فرمائے۔"

تفصیل کے لئے سعادتِ لوح وقلم پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی کی تصنیف لطیف "گناہِ بیگناہی" اور مولانا علامہ محمد منشا تابش قصوری کی پاک وہند میں مقبول کتاب "دعوتِ فکر" کا مطالعہ فرمائیں ۔

○

محمد عبد الحکیم شرف قادری

۱۸ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ

۱۰ ستمبر ۱۹۹۸ء

# فہرست مضامین




## کتاب السیر

| | |
|---|---|
| کتاب السیر | ۱۰۱ |
| ایک مخصوص ہجرت کا حکم | ۱۰۱ |
| آدمی پر جن لوگوں کا نفقہ واجب ہے ان کی تضییع گناہ ہے۔ | ۱۰۱ |
| ہجرت شرعی کے احکام وشرائط | ۱۰۲ |
| دار الحرب سے دار الاسلام کی طرف ہجرت فرض ہے۔ | ۱۰۲ |
| جو فی الحقیقت مجبور ہے وہ معذور ہے۔ | ۱۰۲ |
| جہاں اقامت فرائض سے آدمی مجبور ہو وہاں سے ہجرت واجب ہے۔ | ۱۰۲ |
| ہندوستان دار الاسلام ہے۔ | ۱۰۳ |
| اعلام الاعلام بان ہندوستان دار الاسلام (اس بات کا ثبوت کہ ہندوستان دار الاسلام ہے) | ۱۰۵ |
| کیا ہندوستان دار الحرب ہے یا دار الاسلام۔ | ۱۰۵ |
| اس زمانے کے یہود ونصارٰی کتابی ہیں یا نہیں۔ | ۱۰۵ |
| روافض وغیرہ داخلِ مرتدین ہیں یا نہیں۔ | ۱۰۵ |
| جواب سوالِ اول۔ | ۱۰۵ |
| ہمارے علماءِ ثلٰثہ رحمۃ اللہ تعالٰی علیہم کے مذہب پر ہندوستان دار الاسلام ہے ہرگز دار الحرب نہیں۔ | ۱۰۵ |
| امام اعظم ابو حنیفہ کے نزدیک دار الاسلام کے دار الحرب ہوجانے کے لئے تین باتیں درکار ہیں۔ | ۱۰۵ |
| دار الاسلام کے دار الحرب ہونے کے لئے ضروری ہے کہ وہاں احکام شرک علانیہ جاری ہوں اور اسلام کے احکام وشعائر مطلقًا جاری نہ ہوں، مگر یہ بات ہندوستان میں قطعًا موجود نہیں۔ | ۱۰۵ |
| شریعت علیہ عالیہ اسلامیہ کی کہ یہ شوکت وجبروت ہے | |

کہ مخالفین کو بھی اپنی تسلیمِ اتباع پر مجبور فرماتی ہے ۱۰۶

دارالحرب صرف ایک ہی شرط سے دارالاسلام بن جاتا ہے، وُہ یہ کہ وہاں اسلام کا حکم غالب ہوجائے۔ ۱۰۶

امام اعظم کے نزدیک دارالاسلام تین شرطوں کے پائے جانے سے دارالحرب بن جاتا ہے جبکہ صاحبین کے نزدیک صرف ایک ہی شرط سے دارالحرب قرار پاجائے گا۔ ۱۰۶

حکم جب کسی علت سے ثابت ہو تو جب تک علت باقی رہے حکم باقی رہتا ہے۔ ۱۰۷

دارالاسلام میں جب تک کچھ بھی احکامِ اسلام باقی رہیں وُہ دارالحرب نہ بنے گا اگرچہ وہاں اہلِ اسلام کا غلبہ ختم ہوجائے۔ ۱۰۷

دارالحرب میں بعض اسلامی احکام نافذ ہوجائیں تو وُہ دارالاسلام بن جاتا ہے۔ ۱۰۸

ظاہر یہ ہے کہ جہاں احکام شرک اور احکام اسلام دونوں نافذ ہوں وہ دارالحرب نہیں ہوگا۔ ۱۰۹

مذکورہ بالا دعوٰی کے ثبوت پر دو چیزیں دلیل ہیں۔ ۱۰۹

پہلی چیز۔ ۱۰۹

دوسری چیز۔ ۱۱۰

الاسلام یعلو ولا یعلی (اسلام غالب ہوتا ہے مغلوب نہیں ہوتا) ۱۱۰

خلافِ مرادِ شرع اہل ذمہ کے ذلت سے نکل کر ترقی پانے کے اسباب۔ ۱۱۱

بعض لوگوں کا وہم ہے کہ ہندوستان سے دارالحرب کی نفی صرف امام اعظم کا مذہب ہے صاحبین کا نہیں۔ ۱۱۲

بعض اجلّہ مشاہیر معاصرین کی غلط فہمی پر مصنف علیہ الرحمۃ کی گرفت۔ ۱۱۲

الاتصال بدارالحرب کا مطلب، اور اس بات کا بیان کہ کیا یہ نفی حربیت کے لئے شرط ہے۔ ۱۱۲

امام صاحب کے نزدیک کسی دارالاسلام کے دارالحرب بننے کے لئے یہ شرط ہے کہ وُہ چاروں طرفوں سے دارالاسلام میں گھرا ہوا نہ ہو۔ ۱۱۳

ان لوگوں پر تعجب ہے جو تحلیل ربٰو کیلئے ہندوستان کو دارالحرب ٹھہراتے ہیں اور قدرت و استطاعت کے باوجود ہجرت نہیں کرتے۔ ۱۱۴

سود کی حرمت نصوص قاطعہ سے ثابت ہے۔ ۱۱۴

سود کھانیوالے قیامت کو آسیب زدہ کی طرح اٹھیں گے یعنی مجنونانہ گرتے پڑتے بدحواس۔ ۱۱۴

سودخوروں کے پیٹ بڑے ہوجائیں گے اور ان میں سانپ بچھو بھرجائیں گے۔ ۱۱۴

سود کھانے والوں کا اللہ تعالٰی اور اس کے رسول سے اعلانِ جنگ۔ ۱۱۴

رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے سودخور پر لعنت فرمائی۔ ۱۱۴

سود کے ستّر درجے ہیں جن میں سے ادنٰی یہ ہے کہ آدمی اپنی ماں سے زنا کرے۔ ۱۱۴

ایک درہم سود کا دانستہ کھانا ایسا ہے جیسا چھتیس بار اپنی ماں سے زنا کرنا۔ ۱۱۵

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| جوابِ سوال دوم۔ | ۱۱۵ |
| نصاریٰ باعتبارِ حقیقتِ لغویہ مشرکین ہیں اور یہی حال یہود کا ہے۔ | ۱۱۵ |
| قیامِ مبدا مستلزمِ صدق مشتق ہوتا ہے۔ | ۱۱۵ |
| یہود و نصاریٰ کے احکام اور دیگر مشرکین کے احکام میں کیا فرق ہے اور اس کی وجہ۔ | ۱۱۵ |
| اس زمانے کے یہود و نصاریٰ کے بارے میں علماء کا اختلاف اور اس پر تفصیلی بحث۔ | ۱۱۵ |
| کتابیہ عورت سے نکاح صحیح ہے اگرچہ مکروہ تنزیہی ہے۔ | ۱۱۶ |
| نکاح کتابیہ کے صحیح ہونے کی شرطیں۔ | ۱۱۶ |
| لفظ مشرک جب مطلق ذکر کیا جائے تو اصطلاحِ شرع میں اہلِ کتاب کو شامل نہ ہوگا۔ | ۱۱۷ |
| اہلِ کتاب کے فعل پر لفظ یشرکون کا اطلاق کس معنیٰ میں ہے۔ | ۱۱۷ |
| اصطلاحِ شرع میں لفظ مشرک کا علی الاطلاق استعمال کس شخص پر ہوتا ہے۔ | ۱۱۷ |
| بالجملہ محققین کے نزدیک راجح یہی ہے کہ یہود و نصاریٰ مطلقاً اہلِ کتاب ہیں اور ان پر احکامِ مشرکین جاری نہیں۔ | ۱۱۷ |
| مسئلہ مذکورہ سے متعلق مصنف علیہ الرحمۃ کی تحقیق۔ | ۱۱۸ |
| صابی یعنی ستارہ پرست عورتوں سے نکاح کیسا ہے۔ | ۱۱۹ |
| کیا صابی اہلِ کتاب ہیں۔ | ۱۱۹ |
| احتیاط اسی میں ہے کہ نصاریٰ کی نساء و ذبائح سے احتراز کرے۔ | ۱۲۲ |
| آج کل بعض یہود عزیر علیہ السلام کی ابنیت کے قائل ہیں ان کے زن و ذبیحہ سے بچنا لازم جانیں۔ | ۱۲۲ |
| اہلِ کتاب کی عورتوں سے نکاح اور ان کے ذبیحہ کے تناول سے جبکہ ضرورت نہ ہو تو احتراز چاہیے۔ | ۱۲۲ |
| عاقل کا کام نہیں کہ ایسا فعل اختیار کرے جس کی ایک جانب نامحمود اور دوسری جانب حرام قطعی ہو۔ | ۱۲۲ |
| جوابِ سوال سوم | ۱۲۳ |
| جو بدعتی ضروریاتِ دین میں سے کسی کا منکر ہو باجماعِ مسلمین یقیناً قطعاً کافر ہے اگرچہ کروڑ بار کلمہ پڑھے۔ نہ ہی اس کا نماز، روزہ، حج اور صدقہ خیرات مقبول ہوگا۔ | ۱۲۳ |
| ہزار ضروریاتِ دین میں سے ایک کا انکار ایسا ہی ہے جیسا نو سو ننانوے (۹۹۹) کا۔ | ۱۲۳ |
| بات بات پر کفر و شرک کا اطلاق کرنا اور مسلمانوں کو دائرۂ اسلام سے خارج کرنا غلط ہے۔ | ۱۲۳ |
| اعمال تابعِ ایمان ہیں۔ | ۱۲۳ |
| حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا کثرتِ اعمال والی ایک قوم کے بارے میں فرمان کہ وہ دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ | ۱۲۴ |

مجرد زبان سے کلمہ گوئی کافی نہیں۔ ۱۲۴

ایمان تصدیقِ قلبی کا نام ہے اور وہ بعد انکار ضروریاتِ دین کے کہاں۔ ۱۲۴

روافض کے عقائد باطلہ کا بیان۔ ۱۲۴

نجدیوں وہابیوں کے عقائد باطلہ کا بیان۔ ۱۲۵

نیچریوں کے عقائد باطلہ کا بیان۔ ۱۲۶

جھوٹے صوفیوں کے نظریاتِ باطلہ کا بیان۔ ۱۲۶

مذکورہ بالا عقائد کے حامل فرقے بالقطع والیقین کافر مطلق ہیں۔ ۱۲۸

مذکورہ بالا عقائد کے حامل فرقوں کے مرتد ہونے کا بیان۔ ۱۲۸

کفار چند قسم پر ہیں۔ ۱۲۸

روافض کے چند عقائد جن کی وجہ سے ان کی تکفیر ضروری ہے یہ لوگ ملتِ اسلامیہ سے خارج ہیں ۱۲۸

مرتدہ عورت جب دار الحرب چلی جائے تو اس کے بعد اس کو لونڈی بنانا جائز ہے۔ ۱۲۹

زوجین یا ان میں سے ایک نے کفر کا اظہار کیا تو ان کا نکاح ختم ہوگیا۔ ۱۲۹

مبتدعین منکرینِ ضروریاتِ دین پر حکم مرتدین جاری ہونا ہی منقول و مقبول بلکہ مذاہبِ اربعہ کا متفق علیہ ہے۔ ۱۳۰

ہجرت کی دو قسمیں اور ان کا بیان۔ ۱۳۱

ہجرت عام سے مستثنیٰ افراد کا بیان۔ ۱۳۱

دار الاسلام سے ہجرتِ عامہ حرام ہے۔ ۱۳۱

ہجرت خاص کی تین قسمیں اور ان کے احکام ۱۳۱

سلطنت اسلام، جماعت اسلام بلکہ ہر فرد اسلام کی خیر خواہی مسلمان پر فرض ہے۔ ۱۳۳

مسلمان اپنے فرائض کا بقدرِ طاقت مکلف ہے۔ ۱۳۳

مشرکین سے وداد واتحاد اور ان کے مراسم کی ادائیگی اور ان کی حمایت وخیرخواہی گمراہی بلکہ کفر بھی ہوسکتی ہے۔ ۱۳۳

مکروہ تحریمی سے کفر وارتداد تک ممنوعات کے درجے اور اُن سے نفرت کے احکام۔ ۱۳۴

کفر اصلی سے ارتداد بدتر، کفر اصلی میں نصرانیت سے مجوسیت بدتر، اور اس سے بھی بدتر وہابیت اور اس سے بدتر دیوبندیت ہے۔ ۱۳۴

افعال خواہ کتنے ہی قبیح ہوں کفر سے کم درجہ قبیح ہیں۔ ۱۳۴

کفر والحاد سے اتحاد و وداد حرام ہے۔ ۱۳۴

اللہ و رسول کے دشمنوں سے دوستی حرام ہے ۱۳۵

بت پرست، وہابیہ اور دیوبندیہ "من حاد اللہ ورسولہ" میں داخل ہیں ۱۳۵

جو "یوادون من حاد اللہ ورسولہ" ہیں وہ "یؤمنون باللہ والیوم الاٰخر" نہیں۔ ۱۳۵

کفار کو مراسم کفر کی اجازت دینا اور ان کے دین پر چھوڑنے میں فرق ہے۔ ۱۳۶

جزیرۃ العرب میں غیر مسلموں کے نہ رہنے کا مضمون حدیثوں سے ثابت ہے۔ ۱۳۷

جزیرۃ العرب میں غیر مسلموں کا طویل قیام ممنوع ہے تجارت وغیرہ اغراض سے مختصر قیام جائز ہے ۱۳۷

اخرجوا الیہود والنصارٰی پر عمل دورِ فاروقی میں ہُوا۔ ۱۳۸

قرامطہ، عبیدی اور نجدیہ کا جبری تسلط کسی خلیفہ یا سلطان کی اجازت سے نہ تھا۔ ۱۳۸

عدن اور جدہ میں نصارٰی کا قیام اواخر سلطنت ترک سے ہے۔ ۱۳۸

وہابی، سُنّیوں اور تُرکوں کو غیر مسلم مانتے ہیں۔ ۱۳۸

قرامطہ حجرِ اسود کھود کر لے گئے جو بیس برس بعد واپس ہُوا۔ ۱۳۸

نجدیوں کی ضرب سے اس میں شق آگیا۔ ۱۳۸

سلطنت اسلام کی حمایت اور اماکن مقدسہ کا تحفظ مسلمانوں پر فرض ہے۔ ۱۳۸

حمایت وحفاظت کے لئے فی زماننا تین ضروری امور۔ ۱۳۹

ہندوستان کے کافر ذمی نہیں ہیں۔ ۱۳۹

جائز لین دین ہر اصلی کافر سے جائز ہے۔ ۱۳۹

کافر اصلی غیر ذمی غیر مستامن سے عقودِ فاسدہ بھی جائز ہیں جن میں غدر نہ ہو۔ ۱۳۹

○ نابغ النور علٰی سوالات جبلفور

(ترکِ موالات سے متعلق چند اہم سوالات کا جواب)

ناظم جماعت خدام اہلسنت جبلپور کے ارسال کردہ سات سوالوں کا جواب۔ ۱۴۱

سوال ۱: ایک ایسے سنی عالم دین پر لگائے جانیوالے فتوٰی کے بارے میں سوال جو سلطنت ترکی کو عظیم الشان سلطنت اسلامیہ سمجھتا ہے مگر اغراضِ فاسدہ کے لئے بنائی جانیوالی خلافت کمیٹی کی مخالفت کرتا ہے۔ ۱۴۱

سوال ۲: کیا صرف یہود و نصارٰی سے موالات حرام ہے یا ہر کافر ومشرک و بے دین سے۔ ۱۴۲

سوال ۳: یہود و نصارٰی سے ترکِ موالات کو فرض بتانے والے اور دوسرے کفار و مشرکین سے موالات کرنیوالے کی نسبت شریعتِ مطہرہ کا کیا حکم ہے۔ ۱۴۲

سوال ۴: جو عالم نہ صرف یہود و نصارٰی بلکہ ہر کافر ومشرک و بے دین سے ترکِ موالات کو فرض بتائے اس پر بہتان لگانے والوں اور اس کے خلاف غلط فتوٰی بازی کرنیوالوں کا کیا حکم ہے۔ ۱۴۲

سوال ۵: جماعت اہلسنت میں تفرقہ ڈالنے والوں اور کفار و مشرکین کے اغوا سے مسلمان میں پھُوٹ پیدا کرنے والوں پر شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے۔ ۱۴۳

سوال ۶: مشرکوں بُت پرستوں کو خوش کرنے کے لئے گائے کی قربانی چھڑانے کی کوشش کرنے والوں اور مسلمانوں کو اس پر مجبور کرنے والوں کا کیا حکم ہے۔ ۱۴۳

سوال ۷: جو گائے کی قربانی کرنا چاہتا ہو اس کا ان مشرک بُت پرستوں کے بہکانے سے ان کے دامِ شیطنت میں پھنس کر گائے کی قربانی چھوڑنا

کیسا ہے اور چھوڑنے والے کا کیا حکم ہے۔ ۱۴۲

جوابِ سوال اول ۱۴۳

سلطنت اسلامیہ و اماکن مقدسہ کی حمایت و حفاظت میں استطاعت کی شرط شرعاً ملحوظ ہے۔ ۱۴۳

طرقِ حمایت میں جائز اور مفید کی قید بھی ضروری ہے۔ ۱۴۳

شرعِ الٰہی عزوجل منزہ اس سے کہ ناجائز و حرام یا ناممکن و غیر مقدور یا نامفید و عبث کا حکم دے۔ ۱۴۴

خلافت کے شرائط و احکام کے بارے میں جمہور کا مسلک صحیح ہے۔ ۱۴۴

امامتِ کبرٰی کے لئے قرشیت شرط، اس پر صحابہ کا اجماع اور حدیث صحیح کی نص ہے۔ ۱۴۴

امامت کا تحقق بطور تغلب بھی ممکن ہے۔ ۱۴۵

بیعت کے ساتھ ساتھ تغلب بھی جمع ہوسکتا ہے ۱۴۵

ردالمحتار علی الدرالمختار تمام عالم میں مذہب حنفی کی اعلٰی درجہ معتمد کتب سے ہے۔ ۱۴۵

محمد عابدین، سلطان محمود خاں مرحوم کے عہد میں انھیں کی طرف سے دمشق اور تمام دیارِ شام کے مفتی اعظم تھے ۱۴۵

مشرکوں سے اتحاد حرام اور اخلاص قلبی کفر ہے۔ ۱۴۵

جو اللہ، نبی اور قرآن پر ایمان رکھتے ہوں وہ کافروں سے اتحاد و وداد اور محبت و موالات نہیں مناتے۔ ۱۴۵

کلامِ الٰہی میں اپنی طرف سے کسی قید کا اضافہ بحکمِ قرآن افترا علی اللہ ہے۔ ۱۴۶

مشرکوں کی اطاعت اور امر دینی میں انکی فرمانبرداری حرام ہے۔ ۱۴۶

اطاعتِ مشرکین کی حرمت پر نصوصِ قرآنیہ۔ ۱۴۶

حرام کو حلال اور حلال کو حرام ٹھہرانا حنفی مذہب میں مطلقاً کفر ہے۔ ۱۴۷

حرام قطعی، حرام لعینہ کو حلال ٹھہرانا باجماع حنفیہ کفر ہے ۱۴۷

کفار کی تعظیم کرنا اور تعظیم کرنیوالے پر ظلم حرام ہے۔ ۱۴۷

مضمونِ بالا پر نصوصِ شرعیہ۔ ۱۴۷

مشرکین سے ہاتھ ملانے، انھیں مرحبا کہنے کا حکم۔ ۱۴۸

آزاد صاحب کا ایک خطبہ جمعہ۔ ۱۴۹

میاں عبدالماجد بدایونی نے ہزاروں کے مجمع میں گاندھی کو مذکر مبعوث من اللہ کہا۔ ۱۴۹

عام حالات میں ترکی ٹوپی جلانا تضییع مال ہے مگر جس نے اس کو شعار اسلام سمجھ کر پہنا پھر جلایا تو یہ اسلام سے عدول ہوا۔ ۱۵۰

افعال و اقوال کفر و ضلال پر کسی عالم کا انکار کرنا حق و ثواب ہے۔ ۱۵۰

گمراہوں سے آگاہ کرنا اور راہِ حق کی طرف بلانا بجاآوریِ حکم خدا و رسول ہے۔ ۱۵۰

جملہ مدعیانِ اسلام و کلمہ گو میں خلافت کا منکر کوئی فرقہ نہیں۔ ۱۵۰

خلافت کمیٹی نے جس اسلامی حکومت کو خلافت اسلامیہ قرار دیا وہ شرعی خلافت ہرگز نہیں۔ ۱۵۰

کلمہ گو کو کافر کہنا دو حال سے خالی نہیں۔ ۱۵۰

صرف گالی کے طور پر کسی کو کافر کہنے سے آدمی کافر نہیں ہوتا۔ ۱۵۱

جس قول سے فقہاء صحابہ درکنار خود رسول اللہ

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تکفیر لازم آئے وہ قول کفر ہے۔ ۱۵۱
خادمانِ دین کو گمراہوں کے سب وشتم سے ملال نہ کرنا چاہیے۔ ۱۵۱
فرعون نے موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کی تکفیر کی تھی۔ ۱۵۱
مشرکینِ مکہ نے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر ابتداع کی تہمت رکھی تھی۔ ۱۵۲
خلافت کمیٹی کے مفتیوں نے خود اپنے اوپر کفر کا فتویٰ دیا۔ ۱۵۲
عالمِ دین کی شان میں ناشائستہ الفاظ استعمال کرنے والے کو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے منافق فرمایا۔ ۱۵۲
جوابِ سوال نمبر ۲ ۱۵۳
موالات ہر کافر سے حرام ہے، اس میں کسی کا استثناء نہیں۔ ۱۵۳
عدمِ موالات جمیع کفار کا حکم مفسر ہے جس کی تقیید تکذیب ہے۔ ۱۵۳
کافر بھائی بہنوں سے بھی موالات منع ہے، علت منع کفر و مخالفت و عداوت اللہ و رسول ہے۔ ۱۵۴
ابو الکلام صاحب آزاد کا بعض اقسامِ کفار کو مستثنےٰ قرار دینا اور عالمگیر محبت کو اسلام کا اصل الاصول بتانا حکمِ قرآن و حدیث کے خلاف ہے ۱۵۴
موالات سب کافروں سے حرام اور علتِ حرمت کفر ہے، تو جس کا کفر جتنا شدید اس سے موالات کی حرمت کا حکم بھی اتنا ہی سخت ہے۔ ۱۵۵
درجاتِ کفر کا بیان۔ ۱۵۵
جوابِ سوال نمبر ۳ ۱۵۶
جو لوگ قرآن کی تکذیب و تحریف کریں بحکمِ قرآن کافر و نامسلمان ہیں۔ ۱۵۶
ابو الکلام آزاد نے حضرت عیسےٰ علیہ السلام کے صاحبِ شریعت نبی ہونے کا انکار کیا۔ ۱۵۶
جو نبی صاحبِ شریعت ہوئے وہ گزشتہ پیغمبروں کے کلام کو مٹانے کے لئے نہیں پورا کرنے کیلئے آئے تھے۔ ۱۵۶
نسخ کے معنی حکم کی مدت پوری ہونے کے ہیں۔ ۱۵۶
انجیل بعض احکامِ تورات کی ناسخ ہے۔ ۱۵۷
آزاد صاحب نے کلام الٰہی کی تکذیب کی۔ ۱۵۷
ابو الکلام آزاد کی دس تکذیباتِ قرآنیہ۔ ۱۵۷
ایک نبی کا انکار سارے انبیاء کا انکار ہے۔ ۱۵۸
قرآن مجید نے حضرت مسیح علیہ السلام کے صلیب پر چڑھائے جانے کی تکذیب کی۔ ۱۵۸
عبد الماجد دریا بادی کے ہفوات۔ ۱۵۹
ضعفِ اسلام پر اظہارِ افسوس۔ ۱۵۹
کعبۂ معظمہ کے ڈھانے سے بڑا گناہ اللہ و رسول کی تکذیب ہے۔ ۱۶۰
ہندوستان میں سیاسی جد و جہد کا مقصد اسلام کی سرخروئی نہیں۔ ۱۶۰
حُبّ للہ اور بغض للہ کی تفسیر۔ ۱۶۰
جوابِ سوال نمبر ۴۔ ۱۶۱
مشہور و معروف ترکِ موالات اپنی اسی تفصیل

کے ساتھ جو معہود ہے ناجائز ہے۔ ۱۶۱
جوابِ سوال نمبر ۵ ۱۶۱
جماعتِ اہلسنّت ہی محاورۂ قرآن وحدیث میں
مومن ہے۔ ۱۶۱
جماعتِ اہلسنّت میں تفرقہ ڈالنا حرام ہے۔ ۱۶۲
مسجدِ ضرار کے لئے قرآن نے جو احکام صادر فرمائے
ان کی علتوں میں سے ایک اہلِ اسلام میں تفرقہ
ڈالنا بھی ہے۔ ۱۶۲
مسجد کی ویرانی میں کوشش کرنے والے کے لئے
قرآن میں وعیدِ شدید۔ ۱۶۳
دینی کاموں میں کافروں سے استعانت حرام ہے
آیۂ مبارکہ "لا یتخذ المؤمنون الکافرون
اولیاء" کی تفسیر۔ ۱۶۳
کافروں کی زمین میں نماز پڑھنے کی شدید ممانعت ۱۶۴
جوابِ سوال نمبر ۶، ۷ ۱۶۵
شعائرِ اسلام ۱۶۵
کسی کو خوش رکھنے کے لئے حکمِ شرعی سے باز
رہنا گناہ ہے۔ ۱۶۵
منافقین کے لئے دائمی عذاب ہے۔ ۱۶۷
امارتِ شرعیہ کے امیر کی بیعت کا حکم۔ ۱۶۸
امرائے شرع کے اقسام۔ ۱۶۸
اختیاری امیرِ شریعت فقہائے اسلام ہیں۔ ۱۶۸
عدمِ سلطان وقاضی کی حالت میں قضاۃ کے بہت سے
احکام انھیں کے ذریعہ پورے ہوں گے۔ ۱۶۹
اعلم علمائے بلد کا منصب۔ ۱۶۹

امامت اختیاری انتخاب پر موقوف نہیں، نہ اس
کی بیعت ضروری۔ ۱۶۹
امیر قہری کا بیان۔ ۱۷۰
امیر قہری کا انتخاب مسلمانوں پر ہے اور اس کی
بیعت سے انکار ضرور گناہ ہے۔ ۱۷۰
خلیفۃ المسلمین بھی امیر قہری ہے۔ ۱۷۰
امیر المومنین کے لئے سات شرطیں لازم ہیں۔ ۱۷۰
صوبہ دار یا والی کا بیان اور اس کے شرائط۔ ۱۷۰
ہندوستان میں مسلمان امیر عام مقرر کرنے پر
قادر نہیں۔ ۱۷۰

○ دوام العیش فی الائمۃ من قریش
(خلافت شرعیہ میں قرشیت کے شرط ہونے
کا بیان) ۱۷۳
دین خیرخواہی کا نام ہے۔ ۱۷۴
سلطنت عثمانیہ بلکہ ہر سلطنت اسلامیہ بلکہ ہر جماعت
و فرد اسلام کی خیرخواہی ہر مسلمان پر فرض ہے
اس میں قرشیت شرط نہیں۔ ۱۷۴
دل سے مسلمانوں کی خیرخواہی فرض عین جبکہ مال
یا اعمال سے اعانت فرض کفایہ ہے۔ ۱۷۴
ہر فرض بقدرِ قدرت اور ہر حکم بشرطِ استطاعت
ہوتا ہے۔ ۱۷۴
بادشاہِ اسلام اگرچہ غیر قرشی بلکہ غلام حبشی ہو
تب بھی اس کی اطاعت امورِ جائزہ میں ضروری
اور اس کی اعانت بقدرِ استطاعت لازم ہے۔ ۱۷۴
اہلسنّت کے مذہب میں خلافتِ شرعیہ کے لئے

قرشیت شرط ہے۔ ۱۷۴

شرط قرشیت برائے خلافت شرعیہ کا ثبوت احادیثِ متواترہ سے ہے اور اس پر صحابہ کرام، تابعین اور اہلسنّت کا اجماع ہے۔ ۱۷۴

خارجی اور کچھ معتزلی خلافت شرط کے لئے شرعیہ قرشیت کے مخالف ہیں۔ ۱۷۴

بادشاہ غیر قرشی کو سلطان، امیر یا ملک وغیرہ کہہ سکتے ہیں شرعًا اس کو خلیفہ یا امیر المومنین نہیں کہہ سکتے۔ ۱۷۵

ہر بادشاہ قرشی کو بھی خلیفہ یا امیر المومنین نہیں کہہ سکتے جب تک شرائط خلافت نہ پائی جائیں۔ ۱۷۵

شرائط خلافت سات ہیں۔ ۱۷۵

اجمالی کلام و واقعات عام و ازالۂ اوہام جہال خام ۱۷۵

اس بات پر دلائل کہ اسمِ خلافت میں قرشیت شرعی اصطلاح ہے جس پر جملہ صدیوں میں مسلمانوں کا اتفاق رہا۔ ۱۷۵

دلیل نمبر ۱ ۱۷۵

زمانۂ صحابہ سے برابر علماءِ کرام خلفاء و ملوک کو علیحدہ کرتے آئے ہیں حتّٰی کہ خود سلاطین اسی کے پابند رہے۔ ۱۷۵

کفار تاتار کے دستِ ظلم سے محرم ۶۵۶ھ میں جامۂ خلافت تار تار ہوگیا تو علماء نے فرمایا کہ ساڑھے تین برس تک خلافت منقطع رہی حالانکہ اس وقت بھی قاہر سلطنتیں موجود تھیں۔ ۱۷۵

مصر کے سلطان بیبرس کا لقب ملک ظاہر تھا۔ ۱۷۵

خلیفہ مستعصم باللہ ۴ صفر بروز چہار شنبہ ۶۵۶ھ کو شہید ہوئے۔ ۱۷۶

۱۳ رجب کو مستنصر باللہ خلیفہ مقرر ہوئے۔ ۱۷۶

دلیل نمبر ۲ ۱۷۶

مصر میں قائم شدہ خلافت جو اڑھائی سو برس تک رہی خود سلطان کی قائم کردہ تھی۔ ۱۷۶

مقتدر باللہ کو تیرہ برس کی عمر میں ۲۹۶ھ میں خلافت ملی۔ ۱۷۶

سلاطینِ اسلام جانتے تھے کہ غیر قرشی ہونے کے سبب وہ خود خلیفہ نہیں بن سکتے لہذا انھوں نے حیلۂ شرعیہ کے لئے عباسی قرشیوں کی خلافت قائم رکھی۔ ۱۷۶

دلیل نمبر ۳ ۱۷۷

مملکت ہند کے متشرع سلاطین نے بھی عباسی قرشی خلفاء سے اپنے نام پروانۂ سلطنت طلب کیا۔ ۱۷۷

بادشاہِ ہند غیاث الدین اعظم شاہ بن اسکندر شاہ نے خلیفہ مستعین باللہ سے اپنے لئے پروانۂ تقرر سلطنت مانگا۔ ۱۷۷

خود مسٹر آزاد کی گواہی۔ ۱۷۷

مصر کی عباسی خلافت کا سلسلہ کب شروع ہوا۔ ۱۷۷

سلطان محمد بن تغلق شاہ اور سلطان فیروز شاہ کے خلافت سے بندگی و غلامی رہی۔ ۱۷۷

مسٹر آزاد کسی نشے کی ترنگ میں اپنے ہی اعتقاد کے خلاف اور متناقض بات کہہ گئے۔ ۱۷۷

مصر میں خلافت کی بنیاد سلطان بیبرس نے رکھی۔ ۱۷۸

دلیل نمبر ۴ ۱۷۸

سلاطینِ اسلام نے خلافت کی سات میں سے چھ شرائط پائے جانے کے باوجود صرف ایک شرط یعنی قرشیت کے نہ پائے جانے کی وجہ سے اپنے آپ کو خلیفہ نہ مانا اور قرشی خلافت کا محتاج و دستِ نگر جانا۔ ۱۷۸

دلیل نمبر ۵ ۱۷۸

مستنصر باللہ نے سلطان بیبرس کو جب پروانۂ سلطنت جاری کیا تو اظہارِ انقیاد کے لئے اس کے پاؤں میں سونے کی بیڑیاں ڈال دیں جن کو پہن کر سلطان نے اپنے دارالسلطنت قاہرہ کا گشت کیا۔ ۱۷۸

قدرت دوسرے سے مکتسب ہو سکتی ہے مگر قرشیت ایسی چیز نہیں جو دوسرے سے مکتسب ہو۔ ۱۷۸

دلیل نمبر ۶ ۱۷۹

مستنصر باللہ کی بیعت سب سے پہلے امام اجل امام عزالدین بن عبدالسلام نے کی پھر سلطان بیبرس پھر قاضی پھر امراء وغیرہم نے۔ ۱۷۹

ابوالعباس حاکم بامر اللہ کے بیٹے تیسرے خلیفہ مصری مستکفی باللہ کی خلافت کا امضاء۔ اور اس کی صحت کا ثبوت امام اجل تقی الدین بن دقیق العید کے فتوے سے ہُوا ۱۷۹

ابوالعباس احمد حاکم بامر اللہ کی صحتِ خلافت پر امام قاضی القضاۃ عزالدین بن جماعہ نے شہادت دی۔ ۱۷۹

کسی عبیدی کی خلافت صحیح نہ ہونے کی وجہ۔ ۱۸۰

خلیفہ مستکفی باللہ کا سنِ وصال۔ ۱۸۰

جو کسی خلیفہ سے بُرائی کرے اس کے لئے دنیا میں ہلاکت اور آخرت میں سخت عذاب ہے۔ ۱۸۱

مصر میں برکات خلافت کا ظہور۔ ۱۸۱

دلیل نمبر ۷ ۱۸۲

مسٹر آزاد کے لئے ایک مہمل و بے معنی ہذیان کا رَد۔ ۱۸۲

دلیل نمبر ۸ ۱۸۲

اجمالِ مفصل کی تفصیل مجمل جو ایک مقدمہ اور تین فصلوں پر منقسم ہے۔ ۱۸۳

مقدمہ ۱۸۴

خلیفہ و سلطان کا فرق سات وجہ سے۔ ۱۸۴

خلیفہ جہانبانی و حکمرانی میں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا نائبِ مطلق ہوتا ہے اور تمام اُمت پر ولایت عامہ والا ہوتا ہے۔ ۱۸۴

سلطان وہ بادشاہ ہوتا ہے جس کا تسلطِ قہری ملکوں پر ہو چھوٹے چھوٹے والیانِ ملک اس کے زیرِ حکم ہوں۔ ۱۸۴

سلطان دو قسم کے ہیں: (۱) مولّٰی (۲) متغلب ۱۸۴

خلیفہ اور سلطان کی اطاعت میں فرق۔ ۱۸۴

خلیفہ کے حکم سے مباح فرض اور اس کے منع کرنے سے مباح حرام ہو جاتا ہے۔ ۱۸۵

امام اعظم ابوحنیفہ کی نظر میں حکمِ خلیفہ کی اہمیت۔ ۱۸۵

آیۂ کریمہ میں اولی الامر سے مراد کون ہیں۔ ۱۸۵
خلیفہ ایک وقت میں تمام جہان میں ایک ہی ہو سکتا ہے اور سلاطین دس ملکوں میں دس۔ ۱۸۶
کوئی سلطان اپنے انعقادِ سلطنت میں دوسرے سلطان کے اذن کا محتاج نہیں مگر ہر سلطان اذنِ خلیفہ کا محتاج ہے۔ ۱۸۶
سلطان خلیفہ کو معزول نہیں کر سکتا جبکہ خلیفہ سلطان کو معزول کر سکتا ہے۔ ۱۸۶
سلطنت کے لئے قرشیت تو درکنار حریت بھی شرط نہیں۔ ۱۸۶
خلافت کے لئے حریت باجماع جملہ اہلِ قبلہ شرط ہے۔ ۱۸۶
سلطان خلیفہ سے بہت نیچا درجہ ہے۔ ۱۸۷
کبھی خلیفہ کے نام کے ساتھ لفظ سلطان نہیں کہا جاتا۔ ۱۸۷
کسی کے نام کے ساتھ سلطان لگنا ہی اس کی کافی دلیل ہے کہ وُہ خلیفہ نہیں۔ ۱۸۷
کسی عرف حادث سے مسئلہ خلافت مصطلحہ شرعیہ پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ ۱۸۷
اجماع اہلسنّت ہے کہ بشر میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے سوا کوئی معصوم نہیں۔ ۱۸۷
فصل اول۔ ۱۸۷
کُتبِ عقائد سے شرطِ قرشیت کا ثبوت۔ ۱۸۷
امام نجم الملۃ والدین عمر نسفی جن وانس کے
مفتی اور صاحبِ ہدایہ کے استاذ ہیں۔ ۱۸۷
خلیفہ کے لئے شرطِ قرشیت پر دلیل نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کی یہ حدیث ہے کہ "الائمۃ من قریش"۔ ۱۸۸
حدیث "الائمۃ من قریش" پر محدثانہ گفتگو اور اس کی تخریج۔ ۱۸۸
امام ابو الفضل حافظ ابن حجر نے حدیث "الائمۃ من قریش" پر ایک مستقل رسالہ لکھا جس میں اس کی روایات قریب چالیس صحابہ کرام سے جمع کیں۔ ۱۹۰
جہاں عہد نہ ہو وہاں جمع پر لام استغراق کے لئے ہوتا ہے۔ ۱۹۱
صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے جب اس حدیث مذکور کے مضمون پر عمل کیا اور اس پر اجماع کیا تو یہ دلیل قطعی ہوگئی۔ ۱۹۱
حدیث مذکور میں امامتِ نماز باجماعت مراد نہیں تو ضرور خلافت مراد ہے۔ ۱۹۲
خلیفہ مسلمین کے لئے قریشی ہونا شرط ہے ہاشمی ہونا شرط نہیں۔ ۱۹۲
تمہید امام ابو الشکور سالمی کو سلطان الاولیاء محبوبِ الٰہی خواجہ نظام الحق والدین نے درس میں پڑھا۔ ۱۹۳
کتبِ حدیث سے شرطِ قرشیت کا ثبوت۔ ۱۹۳
خلافت ہمیشہ قریش کے لئے ہے جب تک دُنیا میں دو آدمی بھی رہیں۔ ۱۹۳

جب تک دُنیا میں ایک قرشی بھی باقی ہے غیر قرشی کی خلافت منعقد نہ ہوگی۔ ۱۹۳

مسلمانوں نے ضرار بن عمرو کے اس قول کی طرف التفات نہیں کیا کہ غیر قرشی کی خلافت اولیٰ ہے۔ ۱۹۴

ھٰذا کی صفت ہمیشہ جنس ہوتی ہے۔ ۱۹۵

جنس خلافتِ قریش میں منحصر ہے۔ ۱۹۵

حدیث مذکور اگرچہ لفظاً خبر ہے مگر معنیً امر ہے۔ ۱۹۵

حضرت امیرِ معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے قول پر انکار کیوں کیا۔ ۱۹۵

خلفاء عبیدیہ کی خلافت اس لئے باطل ہے کہ وہ قرشی نہ تھے۔ ۱۹۷

کتبِ فقہ حنفی سے شرطِ قرشیت کا ثبوت۔ ۱۹۷

فرقہ ضراریہ اور کعبیہ گمراہ ہیں انھوں نے شرطِ قرشیت میں اہلسنت کا خلاف کیا۔ ۱۹۸

ازالہ وہم میں عباراتِ کتبِ عقائد و حدیث۔ ۱۹۸

حدیث بخاری "اسمعوا واطیعوا وان استعمل علیکم عبد حبشی" سے پیدا شدہ وہم کا ازالہ۔ ۱۹۸

حدیث کو اس معنی پر حمل کرنا واجب ہے کہ اجماع کے خلاف نہ واقع ہو۔ ۱۹۹

نوعِ دگر از کتبِ عقائد۔ ۲۰۳

شرح عقائد میں مذکور ایک اشکال کا جواب اور مصنف علیہ الرحمۃ کی تحقیق۔ ۲۰۳

امامت خلافت سے عام ہے۔ ۲۰۳

دولت عباسیہ کے بعد چونکہ اُمت نصب امام پر قادر نہیں لہذا اس ترکِ واجب کے سبب سے گنہگار نہ ہوگی۔ ۲۰۴

خلیفہ کی ضرورت کیوں ہے۔ ۲۰۴

تنبیہ ۲۰۵

خلافتِ عباسیہ اور ظہور امام مہدی کے بارے میں حضور اکرم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی پیشین گوئی۔ ۲۰۵

امام مہدی علیہ السلام زمین کو عدل و انصاف سے بھر دیں گے۔ ۲۰۵

فصل دوم ۲۰۶

خطبہ صدارت مولوی فرنگی محلی میں پندرہ سطری کارگزاری کی ناز برداری۔ ۲۰۶

مولوی فرنگی محلی صاحب کے پندرہ سطری خطبہ صدارت کا پینتیس ۳۵ وجوہ سے رَدِّ قاہر ۲۰۶

خلافت کے لئے شرطِ قرشیت کو صرف شافعیہ کی طرف نسبت کرنا اور حنفیہ میں سے فقط بعض کے قوی کلام سے اس کے سمجھے جانے کا ادعاء کرنا خلافِ دیانت واغوائے عوام ہے۔ ۲۰۶

یہ کہنا کہ شرطِ قرشیت پر دعوٰی اجماع کی ابتداء قاضی عیاض سے معلوم ہوتی ہے مگر ثبوت اجماع مشکل ہے ثقات ائمہ کی تکذیب کا اشعار ہے جو نقل اجماع میں متہم ہیں وہ نقل اقوال خاصہ میں

کیونکر معتمد ہوں گے۔ ۲۰۶

غیر مقلدین کی تعظیم و تکریم اور جلسوں میں ان کی صدارت و تقدیم کی شامت۔ ۲۰۶

شرط قرشیت کے مقابل اگر کسی صحابی سے کوئی اثر ہو تو اس میں اور اجماع میں تطبیق کیسے ہوگی۔ ۲۰۷

قریش میں حصر خلافت کی احادیث بیشک متواتر ہیں۔ ۲۰۷

ائمہ نے "الائمۃ من قریش" سے استدلال فرمایا اور جمع محلی باللام کے افادہ استغراق سے اتمام تقریب فرمادیا۔ ۲۰۷

صحابہ کرام کے مقابل اپنی چہ میگوئیاں نکالنا شان دین نہیں۔ ۲۰۸

محققین اہلسنت اور امام ابوبکر باقلانی کی طرف قرشیت سے عدول کرنے کی نسبت کرنا دروغ ہے۔ ۲۰۸

اکابر ائمہ اہلسنت، ائمہ کلام، اکابر حدیث اور اعاظم فقہ کے مقابلے میں متاخر مؤرخ ابن خلدون کا قول مان لینا درست نہیں۔ ۲۰۸

تاریخ نویسی کے سوا کسی علم دین میں ابن خلدون کا نام زبانوں پر نہیں آتا۔ ۲۰۸

فرنگی محلی تحریر میں ابن خلدون کی عبارت میں تحریف۔ ۲۰۹

ابن خلدون کے ہفوات اور نظریات فاسدہ۔ ۲۰۹

ابن خلدون مبتدع، اجماع صحابہ کا خارق اور ضراریہ و معتزلہ کا موافق ہے۔ ۲۱۰

سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کے بارے میں ابن خلدون کا لہجہ اور تیور خلاف ادب ہے۔ ۲۱۱

صدیق اکبر اور فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہما حضور اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کے بعد مقتدا ہیں۔ ۲۱۲

حضرت سالم حضرت ابوحذیفہ کے آزاد کردہ غلام نہیں بلکہ ان کی بی بی شبیبہ کے آزاد کردہ غلام ہیں، ابوحذیفہ نے انہیں متبنّٰی کیا تھا اور اپنی بھتیجی فاطمہ سے ان کی شادی کر دی رضی اللہ تعالٰی عنہم اجمعین۔ ۲۱۲

کلام ابن خلدون کے پیچ اور کروٹوں کا بدلنا۔ ۲۱۳

ابن خلدون شرط قرشیت کی نفی میں ضرار معتزلی سے بھی بہت اونچا اڑا۔ ۲۱۴

ابن خلدون نے قرشیت کے بجائے عصبیت کو شرط خلافت قرار دیا۔ ۲۱۴

عصبیت کی ممانعت سے متعلق احادیث۔ ۲۱۵

مبغوض شارع کو مقصود شارع بنانا شارع علیہ السلام پر افترا و اجترا ہے۔ ۲۱۵

امام اجل امام سنت قاضی ابوبکر باقلانی کا مذہب۔ ۲۱۵

امام باقلانی کے ارشاد نے مؤرخ کا سفید جھوٹ اور سیاہ افترا ثابت کردیا۔ ۲۱۷

لفظ اختیاری سے جہال کو دھوکا دینا کید عظیم ہے اور اختیاری کا معنی و مطلب۔ ۲۱۷

ملک پر تسلط کی دو صورتیں ہیں۔ ۲۱۸

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| جبراً وجوب اطاعت اور چیز ہے اور اس کا خلیفۂ شرعی ہونا اور چیز ہے۔ | ۲۱۸ |
| اگر کوئی غلام اپنی شوکت سے زبردستی ملک دبا بیٹھے تو فتنہ بجھانے کے لئے اطاعت اس کی بھی واجب ہے۔ | ۲۱۸ |
| الضرورات تبیح المحظورات۔ | ۲۱۹ |
| تنبیہ۔ | ۲۱۹ |
| شامی کی عبارت سے دھوکہ دہی کا سدِّ باب۔ | ۲۱۹ |
| عبارتِ شامی میں وارد لفظ امامت بمعنی سلطنت ہے خواہ صحیحہ ہو یا باطلہ، نہ کہ بمعنی خلافت شرعیہ اگرچہ اپنے محل میں وہ بھی مراد ہوتی ہے جیسے حدیث "الائمۃ من قریش" میں۔ | ۲۲۰ |
| لفظِ امیر خلیفہ کے ساتھ خاص نہیں والیِ شہر و سردارِ حجاج کو بھی کہتے ہیں مگر "الائمۃ من قریش" میں قطعاً ائمہ سے مراد خلفاء ہیں۔ | ۲۲۰ |
| تنبیہ: امامت متغلب صحت بالائے طاق حکم اتباع بھی نہیں لاتی جب تک اثارتِ فتنہ یا ضرر و تاذی نہ ہو۔ | ۲۲۱ |
| حیف ان پر جو مسلمان کہلا کر امر و نہی میں مشرک کے پس رو بنتے اور اسے اپنا رہنما بناتے ہیں۔ | ۲۲۱ |
| قیامت میں ہر گروہ کو اس کے امام کے ساتھ بلایا جائے گا۔ | ۲۲۱ |
| مولانا فرنگی محلی کی عقائد نسفی کی عبارت سمجھنے میں غلطی۔ | ۲۲۲ |
| فرنگی محلی صاحب کی شرح مواقف کی عبارت میں تحریف۔ | ۲۲۲ |
| دوست کا دشمن اپنا دشمن ہوتا ہے۔ | ۲۲۵ |
| ترکی سلاطین اہلسنت تھے اس لئے انہوں نے خود خلافتِ شرعیہ کا دعوٰی نہیں کیا۔ | ۲۲۵ |
| فصل سوم | ۲۲۶ |
| رسالہ خلافت میں مسٹر ابوالکلام آزاد کی تلبیسات و ہذیانات کی خدمت گزاری۔ | ۲۲۶ |
| ابوالکلام آزاد کی تحریر کا پچیس ۲۵ وجوہ سے ردِّ بلیغ۔ | ۲۲۶ |
| مبحثِ اوّل: مسٹر کا قیاسی ڈھکوسلے سے دین کو رد کرنا۔ | ۲۲۶ |
| مسٹر آزاد کا خارجیوں سے سیکھا ہوا اعتراض اور اس کا جواب۔ | ۲۲۶ |
| فضیلتِ نسب معتبر ہے۔ | ۲۲۶ |
| نکاح میں شرعاً کفاءت کا اعتبار ہے۔ | ۲۲۷ |
| حدیث "قدموا قریشا ولا تقدموھا" چھ صحابہ کرام کی روایت سے ہے۔ | ۲۲۷ |
| یہ گمانِ بد کہ کسی وقت تمام جہان میں سب ساداتِ عظام، سب قریش کرام نالائق و نااہل ہو جائیں وسوسۂ ابلیس ہے۔ | ۲۲۸ |
| قیامت تک کوئی نہ کوئی قریشی خلافت کا اہل ضرور رہے گا۔ | ۲۲۸ |
| حدیث کی پیشگوئی مان کر اس کے خلاف کا ادعا جہلِ صریح بلکہ ضلالِ قبیح ہے۔ | ۲۲۹ |
| مبحثِ دوم: ردِّ احادیثِ نبوی میں مسٹر آزاد کی بے سود کوشش۔ | ۲۳۰ |

خلافتِ قریش سے متعلق احادیث کو پیش گوئی اور خبر پر محمول کرنا مسٹر آزاد کی جہالت ہے۔ ۲۳۰

مسٹر آزاد اپنے نشے میں اپنے آپ کو تمام ائمہ مجتہدین سے اعلیٰ سمجھتے ہیں۔ ۲۳۰

حدیث صحیحین پر مسٹر آزاد کا اشد ظلم۔ ۲۳۰

حدیث کے بارے میں ابوالکلام آزاد کی کمال جسارت و بیباکی۔ ۲۳۱

حدیث "لایزال ھذا الامر فی قریش ما بقی منھم اثنان" سے مسٹر آزاد کے غلط استدلال کا آٹھ وجوہ سے رد۔ ۲۳۱

وجہ اول ۲۳۱

وجہ ثانی و ثالث ۲۳۲

کسی پرچہ اخبار کی ایڈیٹری اور چیز ہے اور حدیث فقہ کا سمجھنا اور۔ ۲۳۲

وجہ رابع ۲۳۲

وجہ خامس ۲۳۳

سلطان اورنگ زیب محی الملۃ والدین محمد عالمگیر کافر کش اور دین پرور بادشاہ تھے۔ ۲۳۳

اکبر بادشاہ اتحادِ مشرکین کا دلدادہ تھا۔ ۲۳۳

وجہ سادس۔ ۲۳۳

وجہ سابع و ثامن۔ ۲۳۴

مسٹر آزاد نے حدیث "الائمۃ من قریش" سے تشریع اڑانے اور تری خبر بنانے کے لئے کیا کیا ڈوبتے سوار پکڑے ہیں۔ ۲۳۴

ائمہ کرام کی طرف سے تطبیقِ احادیث کو غلط رنگ دینے اور اس سے اپنی مقصد برآری کی مسٹر آزاد نے جو کوشش کی اس کا چار وجوہ سے رد۔ ۲۳۵

یہود کی خصلت ہے کہ بات کو اس کی جگہ سے پھیر دیتے ہیں۔ ۲۳۶

ابوالکلام آزاد کے اس ادعا کا چار وجوہ سے رد کہ حضرت ابوبکر والی روایت بطریقِ اتصال ثابت ہی نہیں۔ ۲۳۶

اکراہِ شرعی کے بغیر دوسرے کے کفر پر رضا شدید حرام ہے۔ ۲۳۹

مسلمانوں کو کفر ارتداد سے بچانا فرض ہے۔ ۲۴۰

جو مسلمان کسی مسلمان کے مرتد ہونے کی حمایت کرے جیسی ہے ایسا شخص فقہاء کے نزدیک کافر ہے۔ ۲۴۰

مسلمانوں کو ارتداد سے بچانے کی کوشش بقدرِ ضرورت ہر مسلمان پر فرض ہے، معذوری کا حکم اور ہے۔ ۲۴۰

چاروں پیروں کے علاوہ علی العموم سادات گیلانیہ کو یہودی نصرانی، خنزیر کہنے پر ازسرِ نو توبہ تجدیدِ اسلام و تجدیدِ نکاح ضروری ہے۔ ۲۴۱

سات برس سے کم کا ناسمجھ والا بچہ اسلام و کفر میں خیر الابوین کے تابع ہے۔ ۲۴۲

سات سال سے بڑے بچے کے کفر و اسلام کا اعتبار ہے۔ ۲۴۲

حدیث ما من مولود یولد علی الفطرۃ کی تفسیر۔ ۲۴۲

